امین دیوانی کے ہان مقیم تھے - علی گڈھ کے تحصیلدار سید سلیمان شاہ صاحب نے یہ سنا تھا کہ حضورِ انور کی خدمت عالی مین جو شخص جس غرض سے آتا ہو آپ خود بخود اُسکا جواب ارشاد فرما دیتے ہین عرضِ حاجت کی ضرورت نہین ہوتی اُن کو خیال پیدا ہوا کہ امتحان لینا چاہیے چُنانچہ وہ حاضرِ خدمت ہوئے تو آپ نے اُن کے آنے سے پیشتر حافظ حسن صاحب وارثی سے ارشاد فرمایا کہ یہان کے تحصیلدار آتے ہین اُنکو واپس کردو ہم اُن سے مِلنا نہین چاہتے - چنانچہ تعمیل ارشاد کی گئی دوسرے دِن پھر یہی واقعہ پیش آیا اِسکے بعد سید سلیمان شاہ صاحب کا خیالِ امتحان حُسنِ عقیدت سے بدل گیا اور اُن کا اضطرار گریہ وزاری سے مبدل ہوگیا - چنانچہ تیسری مرتبہ وہ نہایت ادب واحترام سے شیرینی واحرام لیکر پاپیادہ حاضرِ خدمتِ عالی ہوئے عجیب سوز وگداز کی حالت تھی کہ اُن کی گریہ وزاری کا دوسرون پر اثر پڑتا تھا - وہ آتے ہی قدمبوس ہوئے اور فوراً بیعت ہوگئے پھر تو وہ ایسے جان نثار ثابت ہوئے کہ حضورِ انور کے خاص محبون مین اُنکا شمار ہی - مگر جب تک وہ خلوص ومحبت سے نہین آئے اُسوقت تک آپ اُن سے نہین مِلے -

اِن واقعات سے ظاہر ہے کہ جس طرح خود بہ نفس نفیس خلوص ومحبّت کے عادی تھے اُسی طرح دوسرون کا اخلاق بھی درست فرما کر ملتے تھے - اور یہ حضورِ انور کے اخلاق کی تعریف تھی کہ کوئی شخص اپنی بدخُلقی وغیر مخلصی پر قائم نہین رہتا تھا -

آناً فاناً حضورِ پُرنور کی مقدس روحانیت صفائے قلب پیدا کردیتی تھی جس سے خصائل رزیلہ مٹ جاتے تھے -

حضورِ انور حلیۂ حُسنِ اخلاق سے یہانتک آراستہ تھے کہ کسی بُری بات کا قولاً یا فعلاً خود آپ کی ذاتِ مبارک سے ظاہر ہونا تو کجا دوسرون کی بدخلقی کی عادت کو بھی پسند نہین فرماتے تھے اور اُس کا تدارک کرتے تھے - ایک مرتبہ کا ذکر ہے کہ ایک عرب صاحب حضورِ انور کے آستانہ پر مقیم تھے اُنھون نے نہایت درشت لہجہ مین کسی شخص سے فرمایا کہ "ہندی بطّال" یہ آواز حضورِ انور کے گوشِ مبارک مین پہونچ گئی آپ نے اُنکو طلب فرما کر ارشاد فرمایا کہ عرب صاحب ہندی کیون بطّال ہین کیا اُنھون نے خانۂ رسولؐ کو بیچراغ کیا ہے یا عترتِ رسول کی بیحرمتی کی ہے یا مکۂ معظمہ اور مدینۂ منورہ کی عظمت مین فرق ڈالنے کی سعی کی ہے آخر معلوم تو ہو کہ کس قصور مین یہ اِس خطاب کے مستحق ہین " عرب صاحب نے ندامت سے توبہ کی پھر حضورِ انور نے اُن کی بہت خاطر ومدارات فرمائی اور حسبِ دستور اُن کو عطیات سے سرفراز فرمایا -

اِخلاقاً آپ تمام بُرائیون کو نفرت کی نگاہ سے دیکھتے تھے اور جس طرح آپ خود حُسنِ ظن کے عادی تھے ویسا ہی دوسرون کو بھی بنا دیتے تھے -

حضورِ پُرنور کا اخلاق حاضر وغائب کی یکسان خبرگیری کرتا تھا اور آستانہ فیض نشانہ سے کوئی شخص رنجیدہ ہوکے نہین جاتا تھا - مولوی محمد ناظم علی صاحب فضلی نائب مہتمم مدرسۂ عالیہ فرقانیہ تحریر فرماتے ہین کہ ایک مرتبہ حضورِ انور موضع مجھ پور مین قیام فرما تھے اُن دنون میری طبیعت افسردہ تھی اور ضرورت تھی کہ کسی اہلِ حق سے ملاقات ہوجائے - حضرت حاجی صاحب قبلہ کی خبر تشریف آوری سُنکر ملنے کو گیا تو معلوم ہوا کہ آپ بالاخانہ پر تشریف رکھتے ہین - اُسوقت پردہ نشین عورات حاضر ہین مین واپس آیا تھوڑی دیر کے بعد پھر گیا تو معلوم ہوا کہ پردہ ہے - ستہ بارہ گیا تو بھی یہی معلوم ہوا مین نے اپنے دل مین یہ کہا کہ مِلنا ہو تو مِلئے ورنہ اب ہم نہ آئینگے بس یہ خیال دِل مین آنا تھا کہ دفعتہً کوٹھے پر سے آواز آئی کہ پردہ برخاست جس کا جی چاہے آئے

مین خدمتِ عالی مین حاضر ہوا تو لحاف کے اندر ہی سے "کون ہے کون ہے" فرماتے ہوئے اُٹھ بیٹھے اور شفقت سے میرے دو مکّے رسید کئے اور سر مبارک کھولکر مراقب ہوگئے اسکے بعد ارشاد فرمایا "بس"، مین سلام کرکے رخصت ہوگیا

ایک مرتبہ اسی مکان مین وہان کے رئیسون سے مولوی ناظم علی صاحب فضلی کی نسبت ارشاد فرمایا تھا کہ "یہ یہانکے حاکم ہین حاکم"

حضورِ انور اپنے اخلاق مین فرد تھے حُسنِ ظن اعلیٰ درجہ کا تھا۔ مولانا سید علی نقی شاہ صاحب جو خاندانِ نقشبندیہ کے مستند بزرگ ہین تحریر فرماتے ہین کہ ایک مرتبہ حضورِ پُرنور موضع محمد پور بشن پور مین رونق افروز تھے اُس زمانہ مین اِس موضع مین ایک درویش رہتے تھے جو میان قل ہو اللہ شاہ صاحبؒ سے شرفِ ارادت رکھتے تھے یہ حضورِ انور سے مِلنے نہین آئے کسی شخص نے تذکرۃً عرض کیا کہ یہان ایک درویش ہین جو حضورِ پُرنور کی خدمت مین نہین آئے

تو آپ نے ارشاد فرمایا کہ "فقیر کے پاس اہلِ غرض زیادہ آتے ہین اُس درویش کو خدا کی طلب تھی پیر نے بتادیا یہان آکے کیا کرتا"، حضورِ انور کے ارشاد سے ظاہر ہے کہ کسقدر حُسنِ ظن اور خلقِ عظیم تھا کہ دوسرونکو بھی بدگمانی سے محترز رہنے کی تعلیم دیتے تھے حضورِ انور سراپا اخلاقِ حسنہ سے متصف تھے ہر ایک بُری بات اور خراب عادت کو عملاً اور اُصولاً بُرا سمجھتے تھے جسپر زیادہ مہربان ہوتے اُسکی پشت پر آہستہ آہستہ مُکّے مارنے لگتے تھے گویا یہ بات پیار مین داخل تھی۔ آپ ہر ایک مذہب وملت کے افراد سے نہایت تپاک سے مِلتے اور وہ آپکے اخلاق گرویدہ ہو جاتے تھے۔ ہر کس و ناکس کی نسبت آپ کا خیال اچھا رہتا تھا کبھی کسی کی بُرائی یا الفاظ طعن وتشنیع زبانِ مبارک سے ارشاد نہین ہوئے۔ اور نہ کسی کی بُرائی نے قلبِ انور مین جگہ پائی اِسی کے آپ عادی تھے اور یہی خاص ہدایت تھی۔

حضورِ انور کبھی کسی کو آزردہ خاطر نہ فرماتے نہ ایسا دیکھ سکتے تھے حُسنِ خلق مین بھی آپ کی ذات بابرکات اپنی دیگر صفات کی طرح بے نظیر تھی۔ مولوی محمد ناظم علی صاحب فضلی تحریر فرماتے ہین کہ مجکو اتفاق سے ایک غیر مقلد عالم سے کچھ پڑھنے کا شغل ہوگیا اور اُنکی صحبت کا اثر بوجہ خامی کے سرایت کرگیا۔ غیر مقلدیت غالب ہوگئی بالعموم طرز وانداز صوفیہ سے بے اعتبار لاأبالی انداز کے نفرت ہوگئی جس کے ضمن مین حضرت حاجی صاحب سے بھی خیال خراب ہوگیا چندے یہ حالت رہی ایک روز اتفاقیہ بہ تائیدِ غیبی یہ خیال غالب ہوا کہ اپنی حالت کی درستی کے بعد دوسرون کی طرف رُخ کرنا چاہیے یہ خیال اِسقدر غالب آیا کہ حضرت حاجی صاحب قبلہ کی خدمت مین جاکر مین نے عرض کیا کہ میرے جو خیالات ہین اُن سے توبہ کرتا ہون آپ نے مُسکراکر ہاتھ مین ہاتھ لیا اور تین بار استغفار کراکے رخصت فرمادیا۔

مولوی رونق علی صاحب وارثی الرزاقی پیتھے پوری تحریر فرماتے ہین کہ مولوی حکیم فیاض علی صاحب فضلی متوطن ملیح آباد نے یہ واقعہ اپنا چشم دید مجھسے بیان کیا کہ ایک مرتبہ کا ذکر ہے کہ حکیم معصوم علی صاحب مرحوم فتحپوری معہ اپنے چند ہمخیال لوگون کے چہل قدمی کر رہے تھے سلسلۂ کلام مین حضورِ انور کی ذات بابرکات پر طعن وتشنیع کر رہے تھے اِسی دورانِ گفتگو مین حضورِ پُرنور اُسی راستہ سے گذرے اور حکیم صاحب کی طرف مخاطب ہوکر فرمایا کہ "سُناسُنا حکیم صاحب آپ نے پڑھا ہوگا بلکہ آپ جانتے ہونگے مَنْ عَمِلَ صَالِحًا فَلِنَفْسِهٖ وَمَنْ اَسَاءَ فَعَلَيْهَا (جسنے اچھا کام کیا تو اپنے لئے اور جسنے بُرا کام کیا تو اپنے ہی لئے) آپ اپنے زبان ودل کو کسی دوسرے کے واسطے کیون خراب کرتے ہین"، اسکے بعد پھر مخاطب ہوکر ارشاد فرمایا کہ "سُناسُنا حکیم صاحب ایسا ہی نا"، یہ فرماتے ہوئے چلے گئے اور سب اُسی مقام پر متعجب رہ گئے۔ یہ حضورِ انور کا خُلق تھا کہ اپنی ذاتِ اقدس سے متعلق بھی اگر کوئی بات سُنتے تو اُسکا کوئی جواب نہین دیتے تھے بلکہ حسنِ ظن اور اخلاقِ حسنہ کی تعلیم فرماتے تھے

حضورِ انور کا یہ اِرشاد کسقدر جامع ہے کہ آپ اپنے زبان اور دِل کو کسی دوسرے کے واسطے کیون خراب کرتے ہین"
حضور انور کا اخلاق جس طرح ظاہر مین وسیع تھا اُسی طرح باطن مین بھی خاص عظمت رکھتا تھا۔ جسکی مثال کے لئے صرف ایک ہی واقعہ کافی ہے جو سند المحدثین امام المحققین مولنا مولوی قیام الدین عبدالباری صاحب قبلہ مدظلہ العالی مسند آرائے فرنگی محل واقع لکھنؤ پر گذرا ہے۔ مولنا ممدوح حضور انور کے زمانہ وصال مین معہ چند دیگر اصحاب کے عیادت کے لئے دیوہ شریف مین آئے تو حضورِ انور مولنا سے زیادہ مخاطب نہین ہوئے مگر ہمراہیون سے بہت اخلاق سے پیش آئے۔ مولنا خود تحریر فرماتے ہین کہ جب ہم لوگ واپس ہوئے تو راہ مین مجھسے میرے عزیز عنایت فرما شیخ الطاف الرحمٰن صاحب رئیس بڑا گاؤن نے کہا کہ حاجی صاحب کی یہ بے رُخی کچھ مناسب نہین معلوم ہوئی۔ مین نے کہا کہ مجھپر فرض تھا اِسلیے کہ وہ آخر وقت مین میرے دادا (مولنا شاہ عبدالرزاق صاحب رضی اللہ عنہ) کی ملاقات کو آئے تھے۔ مین اُسکو ادا کرنے کے لئے آیا تھا مجھے جو کچھ کرنا تھا وہ مین نے کیا اور اُن کو بھی جو مناسب معلوم ہوا وہ اُنھون نے کیا حالتِ مرض مین اُن کا برتاو قابل گرفت نہین ہے۔ مین دیوہ شریف سے بانسہ شریف حاضر ہوا اور راستہ مین بڑا گانون مین ٹھہر گیا اور وہان سو گیا حضرت حاجی صاحب کو مین نے دیکھا کہ وہ اور میرے بھائی مرحوم تشریف لائے اور بیٹھ گئے اور مجھسے ارشاد فرمایا کہ "تم کو کوئی شکایت ہی یا تم کچھ ناخوش ہوئے" مین نے کہا آپ جانتے ہین کہ مین ناخوش نہین ہوا نہ میرے دل مین کسی قسم کا خیال گذرا نہ کوئی ایسی بات ہوئی اِسکے بعد مسکرا کر فرمایا کہ "مجھے تمھاری ہی خوشی سے مطلب ہی تم اگر ناخوش نہین ہوئے تو پھر جس کا جو جی چاہے کہے مجھے اِسکی پروا نہین ہے" میری آنکھ کھل گئی۔

عزیزی شیخ الطاف الرحمٰن صاحب کو مین نے دیکھا کہ میرے پاس بیٹھے ہین مین نے اُن سے اپنا خواب بھی بیان نہین کیا تھا کہ اُنھون نے خود ہی مجھسے کہا کہ مین نے ایک خواب دیکھا ہے کہ حاجی صاحب نہایت غصّہ مین میری طرف چلے آرہے ہین مین بھاگ گیا پھر مین نے اپنا خواب بیان کیا اور اُن سے کہا کہ تم اُنکی فاتحہ دلا دو۔ چنانچہ اُنھون نے ایسا ہی کیا اِس واقعہ سے ظاہر ہی کہ حضور پرنور کے ظاہری و باطنی اخلاق کسقدر خوبیون سے آراستہ تھے کہ اپنی ذات سے ناخوشی اور رنجیدگی پسند نہین فرماتے تھے۔

آپ کے اخلاق مین یہ خاص خوبی تھی کہ جو شخص حضور انور سے مِلا خواہ وہ مرید ہو یا نہو آپ ہمیشہ کے لیے اُس کے معاون و شریکِ غم ہو گئے۔ محبت و مروت جود و سخا احسان و کرم آپ کے خمیر مین داخل تھے۔ آپ کے حُسنِ خُلق کی پھولون کی طرح خوشبو پھیلی ہوئی ہے جس سے ایک عالم کا مشامِ جان معطر ہے ؎

| | |
|---|---|
| گل افشان ہے خوشبوئے خُلقِ عظیم | دماغ محبت اثر چاہیے |

## عجز و انکسار

آپ کی خاکساری و منکسر المزاجی بھی آپ کے دوسرے خصائل و شمائل کی طرح بے نظیر تھی آپ عملاً اپنے آپ کو کمترین خلائق سمجھتے تھے اور یہی تعلیم تھی کہ اپنی ہستی سے گذر جاؤ اور اسی پر خود بھی عمل تھا چنانچہ قصبہ نیورا (بہار) کا واقعہ ہے جسکو حضرت قبلہ شاہ صاحب وارثی (جو حضورِ انور کے خاص فقرا مین ہین) بیان فرماتے ہین کہ حضور پُرنور رونق افروز تھے کہ آپ کی محفل مین آنریبل مولوی سید شرف الدین صاحب بالقابہ ممبر ایگزیکٹیو کونسل بہار) حاضر ہوئے اُسوقت اُنکے ہاتھ مین ایک شیشہ تھا (یہ تھرمامیٹر کی طرح تھا) اُسپر لکھا تھا۔ غصّہ۔ ذہانت۔ حافظہ۔ رنجش۔

خوشی وغیرہ کے انداز مٹھی مین دبانے سے پارہ چڑھتا تھا اور انسان کے مزاج کی حالت معلوم ہوتی تھی - وہ شیشہ حضورِ انور نے اپنے دستِ مبارک مین لیا تو جو تیزاب یا پارہ اُسمین تھا وہ حسبِ معمول اوپر کو چڑھا اُسکے بعد آپ نے رکھدیا۔ دیگر حاضرین محفل نے اپنے اپنے ہاتھ مین لیکر تشخیص کرنی شروع کی۔ اُسوقت کا عجیب دلفریب منظر تھا جو شخص اُسکو مٹھی مین دبا تا تھا اُسکی نسبت حضورِ انور سے عرض کیا جاتا تھا کہ حضور ان مین اسدرجہ کی ذہانت ہے۔ اِس درجہ کا غصہ ہے اور حضورِ انور تبسم فرماتے تھے یکایک مولوی سید شرف الدین صاحب بالقابہٗ کو خیال پیدا ہوا کہ جلدی مین حضورِ انور کے مزاجِ مبارک کی حالت کچھ نہ معلوم ہوسکی - چنانچہ اُنھون نے مکرر وہ شیشہ حضور کی خدمتِ عالی مین پیش کیا تو حضورِ انور نے اُسکو سابق کی طرح مُٹھی مین دبالیا۔ مگر عجیب بات ہوئی کہ اُسمین جو پارہ یا تیزاب تھا وہ بالکل ساکن ہوگیا - اور اُس نے اپنی جگہ سے ذرا جنبش نہ کی یہ ماجرا دیکھکر آنریبل مولوی سید شرف الدین صاحب نے خیال کیا کہ شاید دستِ مبارک کی پوری گرمی نہین پہونچی چنانچہ اُنھون نے اپنے ہاتھ مین حضورِ انور کی مُٹھی کو لیکر خود اچھی طرح دبا دیا۔ مگر وہی حالت رہی اور کچھ نہ معلوم ہوسکا سب کو حیرت تھی کہ ابھی تو حضورِ انور کے دست مبارک مین لینے سے چڑھا تھا اور ابھی اُسکا فعل ساقط ہوگیا۔ یہ کیا بات ہے سب اِسی خیال مین تھے کہ حضورِ انور نے ایک خاص انداز سے دستِ مبارک کو جھٹک کر وہ شیشہ رکھدیا اور زبانِ مبارک سے صرف اتنا ارشاد فرمایا کہ "ہم کچھ نہین ہین" اِس ارشاد پر تمام محفل مین ایک عجیب محویت کا عالم طاری ہوگیا کہ ہر شخص از خود رفتہ تھا حضورِ انور کسی بات مین نمایان نہین ہوتے تھے گویا عملاً اور اصولاً اپنی ہستی کو نیست سمجھتے تھے - اور یہی وابستگانِ دامانِ دولت کو تعلیم فرماتے تھے۔ (مولوی احمد حسین صاحب متوطن رہرامئو ضلع بارہ بنکی لکھتے ہین کہ) ایک مرتبہ حضورِ انور قصبہ کھیولی کو تشریف لے گئے جو دیوہ شریف سے جانب غرب ایک موضع ½ میل کے فاصلہ پر ہے - میرے بھائی میان ظہور اشرف صاحب وارثی امیٹھوی حضورِ انور کے ہمراہ تھے ایک تنگ گلی کی جانب سے آپ کا گذر ہوا تو سامنے سے ایک کُتّا آرہا تھا اور قریب تھا کہ حضور پر نور کے ملبوسِ مبارک سے اُسکا جسم مس ہوجائے کہ آپ نے دامن سمیٹ لیا میان ظہور اشرف صاحب نے بھی اپنا لباس بچایا آپ نے متبسم ہوکر دریافت فرمایا کہ ظہور اشرف تم نے کیون اپنے کپڑے کو بچایا تو اُنھون نے عرض کیا کہ جسطرح حضور نے کُتّے کی نجاست کے باعث اپنے احرام شریف کو علیحدہ فرمالیا۔ یہ سُنکر حضورِ انور کی پیشانی مبارک مین کشیدگی کے آثار نمایان ہوئے اور آپ نے اپنے زانوئے مبارک پر دستِ اطہر کو مار کر فرمایا کہ مین نے اِس خیال سے تہ بند کو سمیٹ لیا کہ مبادا کُتّا

| | | |
|---|---|---|
| میرے پیرہن سے ناپاک ہوجائے ؎ | | ببین تفاوتِ رہ از کجاست تا بہ کجا |

حضور کی اعلیٰ درجہ کی خاکساری تھی کہ اپنے آپ کو ہر ایک چیز سے کمتر سمجھتے تھے آپ ہر ادنیٰ و اعلیٰ سے اسطرح ملتے تھے جیسے کوئی بہت ہی ادنیٰ درجہ کا شخص ملتا ہے - آپ کی بات بات سے حد درجہ کی خاکساری و منکسر المزاجی مترشح ہوتی تھی - آپ جس بستر پر استراحت فرماتے تھے اُسی پر بیٹھے رہتے تھے نشست مین کوئی اہتمام نہین ہوتا تھا نہ کبھی قالین یا مسند پر نشست فرمائی حضورِ انور کی بارگاہ عالی مین آپ کی اور آنیوالون کی نشست ایک سی رہتی تھی - شاہ وگدا مین کچھ فرق نہین تھا آپ اپنے بستر پر تشریف رکھتے تھے اور ویسی ہی بلکہ اُس سے بہتر نشست آنیوالون کے لئے رہتی تھی - یکسان فرش یا چاندنی سب جگہ بچھی رہتی تھی۔

خدام و مریدین تک سے ملنے مین حضورِ انور کا پیر و مرید کا سا برتاؤ نہین ہوتا تھا بلکہ آپ بہت بے تکلف ملتے تھے ضعیف العمر بوڑھون کا بہت پاس و لحاظ فرماتے خواہ وہ کیسی ہی ذلیل حالت مین ہون آپ اکثر اوقات اُن کی

تعظیم کے لئے سرو قد کھڑے ہو جاتے تھے۔ اُن سے بغلگیر ہو کر ملتے تھے اُن کی ریشِ سپید کا بہت ادب ملحوظِ خاطرِ عالی رہتا تھا۔ خواہ وہ آپ سے عمر مین چھوٹے ہی کیون نہون مگر آپ نہایت تلطف سے پیش آتے اور اکثر ارشاد فرماتے تھے کہ تم ہمارے بجائے باپ کے ہو۔ اُنکو بے تکلف بٹھانے کی سعی فرماتے اور نہایت عجز و انکسار کی گفتگو فرماتے تھے۔ مگر ہیبتِ حق سب لوگون پر طاری رہتی تھی گو آپ بالکل مساوات سے پیش آتے اور سب کی خاطر خواہ دلداری فرماتے تھے۔ حضورِ انور کی طرزِ نشست۔ حرکات و سکنات غرضکہ ہر ایک انداز مین انتہا درجہ کا عجز و انکسار تھا۔

ہر شخص سے تبسم آمیز لہجہ مین خطاب فرماتے اور نام بھی وقار کے ساتھ لیتے تھے۔ خدام سے بھی برابر کا برتاؤ تھا کبھی کسی کام کے لئے خدام سے ارشاد نہین فرماتے وہ خود وقت کے لحاظ سے کامون کو انجام دیتے تھے۔

جب کوئی قصیدہ یا غزل حضورِ انور کی شانِ مبارک مین پڑھی جاتی تو آپ نہایت شرمندہ ہو جاتے تھے۔ نیچی نگاہین کئے ہوئے اور سر جھکائے ہوئے بیٹھے رہتے تھے۔ ختم ہونے پر سرِ اقدس اُٹھاتے تھے۔ وہ بھی نہایت شرم و حیا سے۔ جس سے معلوم ہوتا تھا کہ اپنی مدح و ستائش پر حجاب ہے۔

اکثر لوگون کو قصائد وغیرہ پڑھنے کی نوبت بھی نہین آنے دیتے تھے۔ اُنکے ہاتھ سے قصیدہ یا غزل لیکر خود ملاحظہ فرمالیتے۔ اور اُن کو شاد کر دیتے تھے۔

کبھی خود سامعین کو پڑھ کر سُناتے اور جہان کسی کتاب یا غزل یا قصیدہ یا مثنوی وغیرہ مین حضورِ انور کا نام نامی آتا تو وہان بجائے اپنے سیدنا حاجی خادم علی شاہ صاحب قبلہ رضی اللہ عنہ کا اسم گرامی زبانِ مبارک سے ادا فرماتے تھے۔ اپنا نام کبھی حضورِ انور نے اپنی زبانِ مبارک سے نہین لیا اگر کبھی کوئی خط بھی ملاحظہ فرماتے تو اُسمین بھی اپنا اسم گرامی چھوڑ دیتے تھے۔ آپ نے اپنا اسمِ گرامی نہ کبھی زبانِ مبارک سے لیا نہ قلم سے تحریر فرمایا۔

مزاجِ ہمایون مین ایسا انکسار تھا کہ خدام تک حضورِ پُر نور سے بے تکلف باتین کرتے تھے اور جب کسی مصیبت زدہ کے وہ سفارشی ہو جاتے تو نہایت بے باکانہ انداز سے حضورِ انور کی توجہ عالی مبذول کراتے تھے۔ اور خاص نازو انداز سے وہ آپ پر زور دیتے تھے خدام تک کو فخر تھا کہ حضور اُن سے بالکل بھائی چارہ رکھتے ہین سلام مین بھی حسبِ دستور سبقت فرماتے تھے۔ خود نمائی وغیرہ سے قطعی تنفر تھا آپ کی گفتگو میں اوضاع و اطوار مین عادات و خصائل مین نہایت عجز و انکسار تھا۔ آپ اکثر زبانِ مبارک سے ارشاد فرماتے کہ "ہم تو مسافر ہین"

مزاجِ عالی مین انتہا درجہ کا حلم اور خاکساری تھی۔ کبھی زبانِ مبارک سے کوئی لفظ تحکمانہ انداز سے ادا نہین ہوا۔ نہ خود ستائی کا کوئی لفظ زبانِ مبارک سے ارشاد ہوا مصیبت زدون سے بھی اشارات فرماتے تھے۔ اور زبانِ مبارک سے کبھی کوئی لفظ ایسا نہین نکلتا تھا جس سے ظاہر ہو کہ حضورِ انور کی توجہ عالی سے یہ کام ہو جائے گا خدا سے امید رکھنے کی تعلیم دیتے تھے۔ حضورِ انور کبھی کوئی ایسی بات ارشاد نہین فرماتے تھے جس سے آپ کی کوئی کرامت یا خرقِ عادت ظاہر ہو۔ خود نمائی سے سخت محترز تھے۔ اگر کبھی کسی واقعہ کا استفسار کیا جاتا یا بر سبیل تذکرہ کوئی واقعہ زبانِ مبارک سے ارشاد ہوتا تو اس کو اس انداز سے بیان فرماتے کہ وہ واقعہ آپ کی ذاتِ ستودہ صفات سے منسوب نہ ہو سکے ایک واقعہ حضور کے عنفوانِ شباب مین بزمانہ شاہی لکھنؤ مین گذرا ہے جو نہایت مشہور ہے مگر حضور نے بر سبیل تذکرہ حضور نے اس واقعہ کو بیان فرمایا تو اس انداز سے فرمایا کہ جس سے حضورِ انور کی نسبت خیال نہ ہو سکے

حالانکہ وہ واقعہ مشہور و معروف ہی۔ مگر چونکہ خودستائی سے اجتناب تھا اسلیئے کبھی کسی کرامت یا خرق عادت وغیرہ کو اپنی طرف نسبت نہین فرماتے تھے ؎

| خوشتر آن باشد کہ سرِّ دلبران | گفتہ آید در حدیثِ دیگران |
|---|---|

چنانچہ حضور پُرنور نے ارشاد فرمایا کہ

وہ لکھنؤ مین نواب نے قوالی بند کردی اور کہدیا کہ اگر قوالی ہو تو کسی کو حال نہ آئے یہ مکر ہے (نواب کا نام یاد نہین ہے شاید سعادت علی خان تھا) اس حکم سے لکھنؤ مین قوالی قطعًا بند ہوگئی اور کبھی قوالی ہوتی بھی تھی تو کوئی فقیر ڈر کے مارے نہین جاتا تھا۔ اُس زمانہ مین ایک فقیر لکھنؤ مین آیا اُسکی ایک مُرید نے دعوت کی اُس نے کہا کہ جبتک قوالی نہو گی ٹھیک نہین ہے۔

سب نے کہا کہ بادشاہ کا حکم نہین ہے فقیر نے کہا کہ حال کا حکم نہین ہے چنانچہ قوال بُلائے گئے بادشاہ کو بھی خبر ہوئی۔ وہ بادشاہ ایک کرتہ پہنکر قوالی مین آ بیٹھا قوالی ہو رہی تھی اُس فقیر نے قوالون سے کہا اب یہ شعر شروع کرو ؎

| زہے عزّ و جلالِ بوترابِ فخر انسانی | علیِ مرتضےٰ مشکلکشائے شیرِ یزدانی |
|---|---|

جیسے ہی قوالون نے یہ شعر شروع کیا نواب نے اپنے کپڑے پھاڑ ڈالے اور بار بار کہنے لگا علی مرتضیٰ مشکلکشا سے شیر یزدانی۔ بس وہ فقیر خفا ہوکر محفل سے چلے گئے کہ مکّار قوالی بھی نہین سُننے دیتے ہر چند لوگون نے اُسکو پکڑا مگر اُسکا حال کم نہوا جب فقیر صاحب کی بہت خوشامد کی تو اُنھون نے پانی دیا جو اُس کے مُنھ مین ڈالا گیا اور اُسے ہوش آیا پھر نواب نے کہا کہ آج سے ممانعت نہین ہے یہ حال مکر نہین ہے،،

شاذ و نادر اگر کبھی کسی بات کے اظہار کی بر سبیلِ تذکرہ ضرورت ہوتی تو اُسکو اس انداز سے ادا فرماتے تھے جس سے کوئی کمال حضور پُرنور کی جانب منسوب نہ ہوجائے حضور پُرنور کا انکسار و خاکساری ضرب المثل ہے۔

عجز و انکسار کی جو تعریف ہے وہ حضور انور کی منکسر المزاجی سے سمجھ مین آتی تھی کہ بجنسہٖ ایک خاص نمونہ تھا جو نظرون کے سامنے روشن تھا۔ اور آپ کی ذات بابرکات مین جو بات تھی وہ کمال کے ساتھ تھی۔ نہ کوئی بات برائے گفتن تھی نہ دانستن بلکہ جو بات تھی وہ حقیقتہً تھی۔

## کیفیتِ اتحادی

حضورِ انور کے اخلاق و عادات سے ثابت ہے کہ آپ کی نگاہ حقیقت آگاہ مین کوئی غیر نہ تھا سب سے یگانگی کا برتاؤ فرماتے تھے۔ سب سے ایک ہو کے ملتے تھے۔ ہر مذاق اور ہر مذہب و ملت کے افراد حضورِ انور کے معتقد تھے۔ اکثر انگریز حضور پُرنور سے ملتے تو آپ اُن سے معانقہ بھی کرتے اور اُن کی تواضع فرماتے تھے۔ سید علی اصغر صاحب وارثی ساکن شاہ پور ضلع فتحپور ہسوہ تحریر فرماتے ہین کہ ایک مرتبہ میرے سامنے حضور انور کی خدمت مین ایک یورپین حاضر ہوئے حضور انور نے اُن سے معانقہ فرمایا اور ارشاد فرمایا کہ "ہم تم ایک ہین نا؟" پھر فرمایا کہ صاحب کو چائے پلاؤ اُن صاحب کی حضور پُرنور کی محبت مین عجیب پُرکیف حالت تھی جو بیان سے باہر ہے۔

اِسی طرح حضور انور سب سے یگانگی کا برتاؤ فرماتے۔ سید معروف شاہ صاحب وارثی ناقل ہین کہ جب ملکہ معظمہ قیصرۂ ہند کا انتقال ہوا تو شب کو دیوہ شریف مین خبر آئی۔ حضور اُسوقت طعام تناول فرما رہے تھے کسی شخص نے حضور سے عرض کیا۔ آپنے کھانا کھانے سے ہاتھ کھینچ لیا اور فرمایا کہ "بڑا بابرکت عہد تھا بہت اچھی بادشاہی کی نہایت امن و امان رہا"۔

اچھا ہمارے بازو پر سیاہ کپڑا باندھ دو، چنانچہ اُسی وقت تعمیلِ ارشاد کی گئی۔
اِس واقعہ سے ظاہر ہے کہ حضورِ انور ایسے مراسم کی بھی پابندی فرماتے اور ایک خاص کیفیت اتحاد رکھتے تھے۔ اور آپ کی نگاہ مین کوئی غیر نہ تھا۔
جب بسنت کا دِن آتا تو ہنود حضورِ پُر نور کا بسنت مناتے اور بسنتی لباس خدمتِ عالی مین پیش کرتے جسے حضورِ انور زیب جسم فرماتے تھے۔
ہولی کے ایام مین ٹھاکر پنچم سنگھ صاحب رئیس ملاؤلی اور دیگر معززین ہنود حضورِ انور کی دعوتون کا نہایت اعلیٰ پیمانہ پر اہتمام کرتے اور حضور بہ خندہ پیشانی قبول فرماتے تھے۔
اور جب دریا کی طرح موج آتی تو آپ پر عجیب حالت طاری ہو جاتی تھی آپ کے عادات و اطوار اخلاق و اوصاف سے ظاہر ہوتا تھا کہ آپ بنفس نفیس پانی کی طرح رنگِ وحدت مین بلکہ ایک ذات ہوگئے ہین۔ نہ آپ کی نگاہ حق آگاہ مین ما و شما کی تفریق ہے۔ نہ خیال غیریت ہے۔ ہر رنگ مین آپ ہین اور ہر رنگ آپ کا ہے
چنانچہ ہولی کے دنون کا ایک واقعہ (آنریبل جسٹس) مولوی سید شرف الدین صاحب قبلہ وارثی مدظلہ العالی تحریر فرماتے ہین کہ حضورِ انور جب سیوان تشریف لے گئے تو میرے ایک موکل محمد عبدالرحمٰن صاحب تاجر کے مکان پر قیام فرمایا۔ حکیم مبارک حسین صاحب خان بہادر مولوی فضل امام صاحب مرحوم مولوی یوسف امام صاحب۔ احد شاہ صاحب وغیرہ بھی ہمراہ تھے نو بجے شب کا وقت تھا سب اپنے اپنے بستر پر آرام کر رہے تھے مین اُٹھا اور حکیم مبارک حسین صاحب کو لیکر حضور انور کی خدمتِ عالی مین حاضر ہوا اُسوقت حضور تخلیہ مین تھے۔ جب ہم دونون پہونچے تو حضورِ انور اُٹھ بیٹھے یہ زمانہ ہنود کی ہولی کا تھا۔ حضورِ انور نے مجھسے مخاطب ہوکر ارشاد فرمایا کہ "ہولی گائین سنوگے" مین نے عرض کیا ضرور سنون گا آپ ہولی گانے لگے اور اداؤن کے ساتھ اشارات سے مجھپر قمقمے پھینکے پچکاریان مارین اُسکے بعد فرمایا کہ "ہولی بازم" پھر فارسی مین ہولی گانے لگے اور اُنھین اداؤن کے ساتھ اشارات فرمانے لگے یہان پر غور کرنے کا مقام ہے کہ اُسوقت میری کیا حالت ہوئی ہوگی ایسے موقع پر ہی حضرت حافظ علیہ الرحمہ نے فرمایا ہے ؎

| | | | |
|---|---|---|---|
| رو بسوئے خانۂ خمار دارد پیر ما | | چیست یارانِ طریقت بعد ازین تدبیر ما | |

حضورِ انور اُسوقت عالم سرور و خوشی مین تھے مجھسے فرمایا کہ "گلے لگ جاؤ" اس ارشاد سے میری دلی مراد بر آئی پھر ارشاد فرمایا کہ "لحمُكَ لحمي ودمُكَ دمي" یہ فرماکر مجھے الگ کیا اور حکیم مبارک حسین صاحب کو گلے سے لگا لیا حکیم صاحب مین وہ آگ لگی کہ تارک الدنیا ہو گئے ؎

او بصحرا رفت و ما در کوچہ ہا رسوا شدیم

اِس عرصہ مین پنیچے کے لوگون کو خبر ہوئی تو احد شاہ صاحب وغیرہ اوپر آئے اُسوقت مجھ مین اتنی قوت نہین تھی کہ نیچے جا سکون احد شاہ صاحب کی اِستعانت سے مین نیچے پہونچا اُنھون نے مجھے اپنے بستر پر جگہ دی مین نے احد شاہ صاحب کی نئی حالت دیکھی اُن کی ٹکٹکی میری آنکھون کی طرف لگی ہوئی تھی۔ مین نے اُن سے وجہ دریافت کی تو اُنھون نے ایک آئینہ میرے ہاتھ مین دیدیا۔ مین نے آئینہ مین دیکھا تو میری دونون آنکھین کرنجی کی طرح سرخ تھین۔ چہرہ کا رنگ تانبے کا سا تھا پیشانی پر پسینے کے قطرات تھے اور جسم کے اندر ہی بخار کی سی

کیفیت محسوس ہورہی تھی۔جس دن یہ واقعہ گذرا اُس روز سے قریب اُنتیس روز تک غذا بالکل اندر و ہوگئی اور وہ وحشت تھی کہ الامان جب پٹنہ آیا تو یہ کیفیت ہوئی کہ اکثر بدخبرون کی مجھے اطلاع ہو جاتی کہ کون کب بیمار پڑیگا اور اُسکا کیا نتیجہ ہوگا۔اور مجھے القا ہوجاتا تھا کون کب مرے گا۔حکیمون نے بہت مفرح دوائین استعمال کرائین مگر طبیعت درست نہ ہوئی۔بالآخر مین دیوہ شریف حاضر ہوا تو بارگاہ عالی مین زبان کھولنے کی حاجت نہ تھی خود بخود اصلاح مزاج ہوگئی اور الحمدللہ اب تک میری حالت اچھی ہے۔

اِس واقعہ سے ظاہر ہے کہ حضورِ انور کا مذاقِ طبیعت کیا تھا۔ہر رنگ مین آپ کے تصرفات و فیوض جاری رہتے تھے۔اور کسی رنگ سے مغایرت نہین تھی۔اِسی طرح اِسلام کے جتنے فرقے ہین کسی فرقہ کی نسبت اور کسی خیال کے مسلمانون کی نسبت حضور پُر نور نے کبھی کوئی خلاف لفظ زبانِ مبارک سے نہین نکالا۔ہر خیال و ہر مذاق کے افراد کی حضورِ انور قدر و منزلت فرماتے تھے۔اور ہر کس و ناکس کی نسبت ظنِ نیک رکھتے تھے چنانچہ سرسید احمدخان صاحب مرحوم و مغفور بانیٔ مدرستہ العلوم علی گڈھ کی نسبت فی زمانہ طرزِ قدیم کے مسلمانونمین جو خیالات تھے وہ ظاہر ہین مگر حضورِ انور کا خیال اُنکی نسبت بہت اچھا تھا۔مولوی سید شرف الدین صاحب قبلہ وارثی مدظلہ العالی تحریر فرماتے ہین کہ مجھسے اُن صاحبون نے بیان کیا جو حضورِ انور کے ہمراہ تھے کہ ایک مرتبہ حضور پُر نور علی گڈھ مین قیام پذیر تھے سید صاحب کی جانب سے حضور پُر نور کی خدمتِ عالی مین یہ پیام عرض کیا گیا کہ وہ حضور سے تخلیہ مین ملنا چاہتے ہین۔حضورِ انور نے منظور فرمایا اور کچھ رات گذرنے پر جو وقت حضورِ انور کا بعد طعام استراحت فرمانے کا تھا اُسوقت سید صاحب آئے اور دروازہ کھٹکھٹایا اندر سے خادم نے آواز دی کہ کون۔سید صاحب نے جواب دیا کہ "شیطان" فوراً دروازہ کھول دیا گیا اور سید صاحب اندر آئے حضورِ انور نہایت شفقت و مہربانی سے ملے۔ سرسید مرحوم کی حاضری کا واقعہ جناب خواجہ حسن نظامی صاحب دہلوی نے بھی اخبار وکیل مین لکھا تھا کہ سرسید نے کہا لوگ مجکو کافر کہتے ہین فرمایا "غلط کہتے ہین سید کافر نہین ہوا کرتا"

سید معروف شاہ صاحب قبلہ وارثی فرماتے ہین کہ حضورِ انور نے سید صاحب کو عرصہ تک شرفِ مکالمت بخشا اور تفسیر وغیرہ کے متعلق باتین کرتے رہے۔سرسید مرحوم پر اُسوقت اسقدر رقت طاری تھی کہ بیان سے باہر ہے۔ اور حضورِ انور اُن کی تسکین فرماتے تھے۔

حضورِ انور نے سید صاحب سے یہ بھی ارشاد فرمایا کہ "مجکو انگریزی تعلیم سے اختلاف نہین ہے مگر محبت اخلاص اور طلب روحانیت ضروری ہے۔

مولوی سید شرف الدین صاحب قبلہ وارثی (آنریبل جسٹس پٹنہ ہائے کورٹ) فرماتے ہین کہ ایک مرتبہ مین نے حضورِ انور سے دریافت کیا کہ سرسید کی نسبت حضور کا کیا خیال ہے تو حضور پُر نور نے ارشاد فرمایا کہ "تم مجھسے کیون پوچھتے ہو" مین نے عرض کیا کہ اکثر علمانے اُنھین تکفیر کا فتویٰ دیا ہے۔ارشاد ہوا کہ سید صاحب کو بُرا نہ کہو اور نہ بُرا نہ سمجھو وہ اوّل درجہ کے مسلمان ہین۔

حق یہ ہو کہ حضورِ انور کو خداوندکریم نے وہ قلب منور اور ضمیر روشن عطا فرمایا تھا کہ آپ دلون کو اور نیتو نکو دیکھتے تھے ظاہری حالات پر نظر نہین فرماتے تھے حضورِ انور جنس اُلفت کے خریدار تھے اور خلوص و محبت کی قدر فرماتے تھے اور خود بھی اسی کی ایک روشن مثال تھے۔یہی وجہ تھی کہ ہر ایک سے یگانگی و اتحاد کا برتاؤ فرماتے اور بادشاہ کی تفرق سے

بالکل بے تعلق تھے اور حقیقت یہ ہو کہ یہی رنگِ وحدت ہے اور یہی آئین تصوف ہے بقول بلبل شیراز رح ؎

| | |
|---|---|
| حافظا گر وصل خواہی صلح کن با خاص و عام | با مسلمان اللہ اللہ با برہمن رام رام |

## رجوع خلائق وطریق بیعت

حضورِ پُر نور کی ذاتِ ستودہ صفات جن خوبیون سے آراستہ تھی اُن کا تمام وکمال بیان نہین ہو سکتا۔ جو بات تھی وہ لاجواب تھی کہ دیکھنے والون کو حیرت ہوتی تھی حضور پُر نور کو دیکھکر خدا یاد آتا تھا جس طرح آپ بزرگی و صفات کمالیہ مین ضرب المثل تھے اُسی طرح مرجع خلائق بھی تھے۔ یہ بھی اِک دولتِ خدا داد ہے کہ خداوند کریم جن مقدس نفوس کی ذات سے اپنی قدرتِ کاملہ کا کرشمۂ حیرت انگیز دکھاتا ہے اُن کی رفعت ومنزلت کا مخلوق کے دلون مین سکّہ بٹھا دیتا ہے۔ حضورِ پُر نور خلائق کی نگاہ مین نہایت درجہ عزیز ومحبوب تھے آپ کے محاسن وصفات خوارق عادات و کرامات فیوض وبرکات کی مشک وعنبر کی طرح خوشبو پھیلی ہوتی تھی کہ لوگ مست و بیخود ہوکر حضورِ انور پر گرے تھے ؎

| | |
|---|---|
| بُو الفتِ گیسو کی جو پھوٹی تو عجب کیا | تم جانتے ہو مُشک خطا ہو نہین سکتا |

حضورِ انور کی جانب جو خلائق کی رجوعات تھی وہ بے مثل تھی جس شہر وقصبہ وقریہ مین آپ پہونچتے تھے وہان کے باشندے بلا تفریق مذہب وملت مسلمان وہنود ونصاریٰ ویہود سب کے سب آپ کی طرف کھچے آتے تھے اور ایسا معلوم ہوتا تھا کہ کوئی چھپی ہوئی زبردست قوت ہے جو سب کو کشان کشان لئے چلی آتی ہے۔

اور آستانۂ عالی پر ہزارون جان نثارون کا مجمع رہتا تھا۔ ہر مذہب وملت کے افراد پر آپ کی ولایت تامہ کا ایسا اثر تھا جس سے خدا کی شان نظر آتی تھی۔ درِ اقدس پر زائرین کی بھیڑ لگی رہتی تھی شانہ سے شانہ چھلتا تھا اور حق تو یہ ہو کہ یہ نامحدود رجوعاتِ خلق آپ کی عظمت وجلالت کی بیّن دلیل تھی۔ بقول مولنا روم رح ؎

| | |
|---|---|
| خود نباشد آفتابے را دلیل | جز کہ نورِ آفتابِ مستطیل |
| این جلالت در دلالت صادق ست | جُملہ ادراکات پست او سابق ست |

آپ کی چوکھٹ پر ہر وقت ایک میلہ لگا رہتا تھا۔ سالک مجذوب۔ رند پارسا۔ عالم جاہل فلسفی منطقی۔ نیچری شیعہ۔ سُنّی۔ یہودی پارسی انگریز وغیرہ وغیرہ ہر مشرب وملت کے افراد کا جمّ غفیر رہتا تھا۔ خدا کی رحمت کی طرح آپ کا دروازہ کسی نیک وبد پر بند نہین تھا۔ آستانۂ عالی پر عجیب سمان رہتا تھا کوئی تڑپ رہا ہی کوئی گریہ بکا مین مبتلا ہے کوئی سر جھکائے ہوئے مراقب ہے کوئی سر بسجود ہے اور زبان حال سے کہ رہا ہے۔ جناب جلیل مینائی ؎

| | |
|---|---|
| دیتی ہے مزا ناصیہ سائی ترے در پر | اِک سجدہ جو کرتا ہون تو کہتی ہے جبین اور |
| ایما ہے کہ لوٹا ہی کرین خاک پہ عشّاق | منشا ہے کہ ہموار ہو کوچہ کی زمین اور |

اللہ اکبر کیسی عظمت وشان تھی کہ بڑے بڑے فلاسفر جو کرامات ومعجزات پر استہزا کرتے تھے آپ کے قائل ہوکر جاتے تھے۔ بڑے بڑے دہریون نے (جو پیر وپیغمبر تو کیا خدا تک کے قائل نہ تھے) حضورِ انور کے دستِ حق پرست پر توبہ کی ہے۔ خدا جانے کیسی کشش تھی کہ کسی خیال سے کوئی شخص سامنے آجائے پھر ممکن نہین کہ دل سلامت لیکر جا سکے۔

درِ اقدس پر چارون طرف مجمع خلائق رہتا تھا اکثر اوقات راہ چلنا دشوار ہوتا تھا ؎

| | |
|---|---|
| مرا بہ کوئے تو رفتن چہ مشکل افتاد ست | بہر کجا کہ نظر میکنم دِل افتاد ست |

حضورِ انور کا گذر جس راستہ سے ہوتا تھا اُسمین چلنا دُشوار ہوجاتا تھا چپہ چپہ پر لوگ قدمبوسی کے لئے کھڑے رہتے تھے اور قدم قدم پر آنکھین بچھائی جاتی تھین۔ حضورِ انور کی جانب جو رجوع خلائق تھی اُسکا بیان نہین ہوسکتا۔ جن لوگون نے وہ سمان دیکھا ہے وہ اُسکو قیامت تک بھول نہین سکتے۔

چنانچہ سیدی مولوی سید شرف الدین صاحب قبلہ وارثی (آنریبل ممبر ایگزیکٹیو کونسل بہار) نے اپنی بیعت کا واقعہ خود ارسال فرمایا ہے جو نہایت دلچسپ ہے جس سے ظاہر ہوگا کہ حضورِ انور کی جانب کیسی رجوعات تھی کہ عام طور پر لوگون پر از خودرفتگی کا عالم چھا جاتا تھا جو لوگ بیعت نہین ہوتے تھے وہ بھی حضورِ انور کے قائل ہوجاتے اور پروانہ کی طرح اس شمع احدی کی طرف بے اختیار کھنچ جاتے تھے جناب ممدوح الشان جو اپنی بیعت کا واقعہ ارسال فرماتے ہین وہ حسب ذیل ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| آن دل کہ رم نمودے از خوبرو جوانان | | دیرینہ سال پیرے بردش بیک نگاہے | |

میرا وطن موضع نیورا ہین ہے جو پٹنہ سے قریب ور پھلواری سے زیادہ متصل ہے۔ پھلواری مین ایک خانقاہ ہی جہان عرصۂ دراز سے صاحبِ سجادہ رہتے ہین جنکے یہان پیری و مریدی کا سلسلہ صدیون سے جاری ہے۔ میری یاد مین کل دو شخصون کو ہمارے موضع مین وہان بیعت نصیب ہوئی ہے بوجہ انگریزی دانی اور تعلیم موجودہ صاحبانِ نیورہ کو مطلق بیعت کی طرف توجہ نہ تھی بعد اختتام تعلیم مین انگلستان سے سنہ ۱۸۹۵ء کے آخر مین واپس آیا اور کچھ دنون ٹھہر کر کلکتہ گیا اور کلکتہ ہائی کورٹ مین اندراجِ نام کے بعد وکالت شروع کی۔ میرے ایک دوست مسمّی لطافت حسین تعلیم عربی کے زمانہ مین میرے ہم مکتب و ہم سبق تھے۔ اور مولنٰنا عبدالکریم صاحب متوطن شیخپورہ ہمارے اُستاد تھے۔

مولنٰنا موصوف نہایت متقی و پرہیزگار عابد و زاہد صابر و شاکر ذاکر و شاغل بزرگ تھے اُن کے اوصاف حسنہ سے ہم لوگون کا یہ خیال یقین کے درجہ تک پہونچا ہوا تھا کہ اگر بیعت کوئی چیز ہے تو مولنٰنا عبدالکریم صاحب پیر بنانے کے لائق ہین۔ جب مین کلکتہ مین تھا تو مولوی لطافت حسین صاحب بھی وہین تھے سنہ ۱۸۹۸ء کے آخر موسم سرما مین وہ پٹنہ آئے اور وہان کی واپسی پر مجھسے بیان کیا کہ مولنٰنا عبدالکریم صاحب پچھم[1] کے ایک بزرگ سے مُرید ہوگئے اور صرف وہی نہین بلکہ ہماری برادری کے کل مردون اور عورتون نے اُنھین بزرگ سے بیعت کی ہے۔ مجھے سخت تعجب ہوا کہ کہان وہ نیچریاپن وہ انگریزی دانی وہ آزادی اور کہان یہ بیعت۔ مین نے اِس خبر کو سنکر مولوی لطافت حسین صاحب سے کہا کہ مین تعطیل مین وطن جاؤنگا اور اپنی برادری والون کے لئے ایک پاگل خانہ بنواؤنگا۔ ابھی تک مجھے یہ بھی معلوم نہین ہوا کہ وہ بزرگ کون تھے کہان کے رہنے والے تھے اور اُن کا نام کیا تھا۔ چند ماہ کے بعد جب تعطیل کا زمانہ آیا تو مین پٹنہ پہونچا اور جناب مولنٰنا عبدالکریم صاحب سے قدمبوس ہوا۔ اگرچہ وہ میرے اُستاد تھے مگر مین اُن سے بہت شوخ تھا۔ مین نے اُن سے عرض کیا کہ حضور نے مجھے فقہ و فرائض سب فنون پڑھائے مگر یہ نہ بتایا کہ بیعت کیا شے ہے اور ضروری ہے کہ نہین مولنٰنا نے فرمایا کہ یہ شے دیگر ہے معمولی شستر کی چیز نہین ہے۔ مین نے پوچھا کہ یہ بزرگ کہان کے رہنے والے تھے اور کون تھے اُنھون نے پتہ و نشان بتایا۔ پھر مین نے دریافت کہ آپ کے پیر صاحب مین کچھ کرامات و خوارق عادات وغیرہ ہین کہ نہین اُنھون نے فرمایا کہ مین نے ظاہرا اور کوئی بات نہین دیکھی اِلّا یہ کہ طمع و حرص بالکل نہین ہے۔

میرا یہ خیال ہمیشہ سے تھا کہ پیر بننا ایک پیشہ ہے جسکے ذریعہ سے لوگ شکم پروری کرتے ہین میرے دل مین

[1] صوبہ بہار کے باشندے لکھنؤ بارہ بنکی وغیرہ کو پچھم ہی کہتے ہین۔

مولانا کے پیرِ صاحب کی اتنی قدر ضرور ہوئی کہ وہ دنیا دار نہین ہین اس کے بعد کچھ عرصہ تک مین اس قصہ کو بالکل بھول گیا۔
۱۳۰۵ھ کے آخر فروری یا اوائل مارچ مین جناب پیر صاحب پٹنہ تشریف لائے مین اپنے وطن موضع بنورہ مین تھا۔
اُس زمانہ مین بنورہ اسٹیشن نہ تھا لوگ دانا پور آکر ریل مین سوار ہوا کرتے تھے۔ مین پٹنہ جانے کے لئے دانا پور کی
اسٹیشن پر پہونچا اور جس ٹرین سے مین جانے والا تھا اُسی ٹرین مین حضرت اقدس تشریف لانے کو تھے۔ یہ اوّل
دیدار اُس جناب کا ہوا جسکی غلامی پر اب مجھے فخر ہے میرے برادر عم زاد خان بہادر مولوی فضل امام صاحب مرحوم مغفور
جناب پیر و مرشد قبلہ و کعبہ کے ہمراہ دیوہ شریف سے تشریف لائے تھے۔ اسٹیشن دانا پور پر ایک جماعت کثیر مریدین
کی موجود تھی مین ان سب سے الگ تھا چند منٹ مین ریل آ پہونچی اور ریزروڈ فرسٹ کلاس مین ایک نور نظر آیا۔
حُسن لاجواب۔ آنکھین مستانہ اور رسیلی۔ گھونگروالے سیاہ و سفید بکھرے ہوئے بال۔ چہرہ پر بالکل معصومیت۔
ریل کھڑی ہی ہوئی تھی کہ میرے اُسوقت کے خیال سے جاہلون نے قدمبوسی شریع کی اُسوقت مین انگریزی لباس
مین تھا میرے لبون کے درمیان ایک لمبا چرٹ تھا مُریدون کے زمرہ سے مین اس خیال سے کہین جہالت کا
دھبّہ مجھپر بھی نہ آجائے بالکل الگ کھڑا تھا۔ خان بہادر مولوی فضل امام صاحب مجھے اسٹیشن پر دیکھکر بہت خوش
ہوئے اور کہنے لگے مجھے بڑی حیرت ہے کیونکہ دیوہ شریف سے یہان تک جنابِ اقدس نے بارہا تم کو پوچھا ہے کہ
نصیر الدین کا بھائی بالسٹر اسٹیشن پر ہوگا کہ نہین اور مجھسے ملیگا کہ نہین۔

(خان بہادر مولوی نصیر الدین صاحب وارثی سی ایس آئی مدار المہام ریاست بھوپال جنکا وصال بھوپال مین ہوا ہے
میرے حقیقی منجھلے بھائی تھے۔ بھائی صاحب مرحوم مغفور ۱۲۹۸ء مین بشمول دیگر صاحبان بنورہ مرید ہو چکے تھے)
اُسوقت اسٹیشن پر موجود تھے۔ بعد حصول قدمبوسی میرے پاس تشریف لائے اور مجھسے دریافت فرمایا کہ تم کو جناب
قبلہ سے ملنے مین کچھ عذر تو نہین ہے مین نے عرض کیا مجھے کیا عذر ہوسکتا ہے غرضکہ اُسی انگریزی لباس مین ہاتھ مین چرٹ لئے
ہوئے مین اُس درجہ مین داخل ہوا جس مین حضور رونق افروز تھے۔ حضرت اقدس نے مجھے اپنے بستر پر بیٹھنے
کی اجازت دی مین اُسوقت بلحاظ ادب چرٹ پیتا تو نہ تھا لیکن روشن چرٹ دھوان نکلتا ہوا ہاتھ کی انگلیون
کے درمیان دبا ہوا ضرور تھا۔ گاڑی بانکی پور روانہ ہوئی دانا پور سے بانکی پور کی راہ چودہ پندرہ منٹ کی ہے
اتنے قلیل وقت مین زیادہ گفتگو کا موقع نہ ملا۔ جنابِ اقدس نے مجھسے فرمایا کہ تم انگریزی جانتے ہو مین نے عرض کیا
کہ جی ہان فرمایا کہ تمھاری انگریزی دانی تمھارے لئے ثواب ہے یہ بھی فرمایا کہ اگر تم کوشش نکرتے تو مولوی عبدالحی صاحب کو
ضرور سزا ہوجاتی اس کا مختصر قصہ یہ ہے کہ مولانا عبدالحی صاحب اور مولانا ابراہیم صاحب ساکنان فرنگی محل لکھنؤ پر
دربھنگہ سے ایک وارنٹ گرفتاری جاری ہوا تھا مقدمہ یہ تھا کہ ایک نابالغ لڑکے کو مدعا علیہم بھگا لے گئے ہین اور
اُسکو مسلمان کردیا ہے دونون صاحبون کو مین نے دربھنگہ کی کچہری مین حاضر کیا اور بعد کوشش بلیغ دونون کی
بیگناہی ثابت ہوئی اور رہائی ہوئی۔ اِس مقدمہ مین مین نے کچھ محنتانہ بھی نہین لیا تھا اس مقدمہ کے نتیجہ کی
شہرت اطراف لکھنؤ مین بہت تھی اور حضرت صاحب قبلہ کو بھی اُس کی اطلاع ہوئی اُس کا ذکر حضرت نے فرمایا۔
جب گاڑی بانکی پور پہونچی تو زائرین کا ازدہام تھا مین اپنے کو ان لوگون سے بچا کر اسٹیشن کے باہر آیا اور معہ اپنے
برادر عم زاد مولوی ظہیر الدین صاحب کے (جو پیشتر حضور سے بیعت ہوچکے تھے) مین اپنی کوٹھی پر گیا وہان میرے
آنے کی پہلے سے اطلاع تھی۔ مولوی سید ظہیر الدین صاحب نے مجھسے فرمایا کہ موقع اچھا ہے حضرت حاجی صاحب قبلہ

تشریف لائے ہین تم بھی مُرید ہو جاؤ مین نے کہا کہ میرے نزدیک بیعت کوئی چیز نہین ہے مجرد ہاتھ پکڑنے سے کچھ نہین ہوتا جب تک دل کو نہ پکڑے مذہبًا بیعت کوئی چیز نہین ہے اور اگر کچھ ہے تو ع

بیعت مجھے خدا سے ہے بیواسطہ نصیب　　　دستِ خدا ہے نام مرے دستگیر کا

کوٹھی سے ناشتہ وغیرہ کرکے مین خان بہادر مولوی فضل امام صاحب کے مکان پر پہونچا جہان حضرت صاحب قبلہ تشریف رکھتے تھے وہان ایک عجیب منظر تھا زائرین کی بڑی کثرت تھی عالم اور جاہل ادنیٰ اور اعلیٰ شریف اور رذیل عورت اور مرد گانے والے اور گانے والیان غرضکہ ہر طبقہ کے افراد کا وہان مجمع کثیر تھا مین یہ واقعہ دیکھکر سخت متوحش ہوا اس گروہ کے افسر یا خادم ہمارے اُستاد مولنا عبدالکریم صاحب تھے اور اُن کی عجیب لذت بخش کیفیت تھی کمر مین زرد رومال باندھے ہوئے۔ عمامہ کچھ کھلا اور کچھ بندھا ہوا آنکھین مست و سُرخ مین نے مولنا سے عرض کیا کہ مُجھے بھی حضوری کی اجازت ہو اُسی وقت اطلاع ہوئی اور بلا لیا گیا کمرہ کے اندر دوسرا نقشہ تھا حضور پُرنور بستر پر استراحت فرمار ہے تھے لوگ جسم اطہر دبار ہے تھے میرے بڑے بھائی خان بہادر مولوی نصیرالدین صاحب ارٹی سی ایس آئی حضورِ انور کے پیچھے بیٹھے ہوئے پشتِ مبارک دبار ہے تھے مجھے دیکھکر جناب قبلہ اُٹھ بیٹھے اور فرمایا کہ بیٹھ جاؤ ایک طرف تم اور ایک طرف تمھارے بھائی۔

اوّل سوال یہ ہوا کہ "بالسٹر تم کسی کے مُرید ہوئے ہو کہ نہین" مین نے عرض کیا کہ حضور ابتک تو اتفاق نہین ہوا ارشاد فرمایا کہ "حضرت ہاتھ پکڑنے سے کچھ نہین ہوتا جب تک دل کو نہ پکڑے" مجھے تعجب ہوا کہ وہی کلمات جو میرے منھ سے نکلے تھے حضرت نے ارشاد فرمائے مین تقریبًا آدھ گھنٹہ تک حضوری مین رہا چونکہ مین نے یورپ کی سیاحت بہت کی ہے حضور نے زیادہ تر احوال جرمنی کا دریافت فرمایا حضرت کے سوالات سے یہ بات ظاہر ہوتی تھی کہ حضور جرمنی تشریف لے گئے ہین مین نے عرض کیا کہ حضور جرمنی تشریف لے گئے ہین فرمایا ہان بہت زمانہ ہوا مین کمرہ سے باہر نکلا تو دیکھا کہ مجمع کچھ اور زیادہ ہو گیا ہے مین نے دل مین خیال کیا کہ اگر مین اپنی کوٹھی پر نہ جاؤنگا تو یہان نہ مین یہ سوتا ہوگا نیند نہ آنے کی وجہ سے کہین بدہضمی نہ ہو جائے۔ مین اس خیال سے چلدیا کہ اپنی کوٹھی پر جاکر سو رہون اور صبح کو حاضر ہون کسی شخص نے کہا کہ حضور سے رُخصت ہو آؤ مین نے جواب دیا کہ مین یہین سے رخصت ہوتا ہون اگر حضرت صاحب قبلہ بزرگ ہین تو اُنھین خبر ہو جائیگی مین کوٹھے سے اُترنے ہی کو تھا کہ رحیم شاہ صاحب نے کہا کہ بُلاتے ہین۔ مین حاضر ہوا تو فرمایا "شرف الدین تمھین یہان سونے مین تکلیف ہوگی تم گھر پر جاؤ صرف رخصت ہونے کے لئے بُلایا ہے" اس قسم کے واقعات مجھ پر متواتر گذرتے تھے لوگون نے حضور کو مخاطب دیکھکر مجھسے کہا کہ مُرید ہو جاؤ مین نے سب کو یہی جواب دیا کہ حضرت حاجی صاحب قبلہ نے خود فرمایا ہے کہ ہاتھ پکڑنے سے کچھ نہین ہوتا جب تک دل کو نہ پکڑے۔ تین دن کے قیام کے بعد حضرت صاحب قبلہ دربھنگہ تشریف لے گئے اور تین چار روز مین واپس تشریف لائے مجھے یہ خبر ملی کہ میرے وطن موضع نیورہ کو بھی تشریف لے جائینگے۔ میرے بڑے بھائی مولوی نصیرالدین صاحب مدارالمہام بھوپال بوجہ ملازمت جس روز حضور وہان تشریف لائے حاضر نہ ہو سکے۔ مجھے بذریعۂ خط اطلاع دی کہ مین نیورہ جاؤن اور استقبال کرون چنانچہ مین نے تعمیل کی حضور انور تین دن نیورہ مین جلوہ افروز رہے میری طلبی بار بار ہوا کرتی تھی اور باتین بھی ہوا کرتی تھین مگر وہ باتین کیا تھین عشق و محبت کے افسانے تھے۔

مسٹر جسٹس حسن امام مدظلہٗ اسوقت بہت صغیر السن تھے جو آخری دن حضور کے قیام کا تھا اُس روز عصر کے قریب جسٹس حسن امام مدظلہٗ میرے پاس آئے اور اُنھون نے کہا کہ حاجی صاحب قبلہ نے یاد فرمایا ہے رہین اُسوقت کتاب دیکھ رہا تھا مین نے کہا تم چلو مین آتا ہون دو چار ورق اور پڑھنے کے بعد مین حاضر خدمت عالی ہوا اُسوقت تک میری مطلق خواہش مرید ہونے کی نہ تھی مین اُس کمرہ مین پہونچا جہان حضور تشریف رکھتے تھے۔ وہان بجز رحیم شاہ صاحب کے اور کوئی نہ تھا مین جاکر بیٹھا تو حضور پُرنور نے نظر مبارک اُٹھاکر مجھے دیکھا مین نہین کہ سکتا کہ وہ نگاہ تھی یا جادو جس سے مجھپر ایک عالم بیخودی طاری ہوگیا۔ مجھے صرف اتنا یاد ہے کہ مین نے حضرت صاحب قبلہ کا دستِ مبارک پکڑ لیا یہ خبر نہین کہ مین کس سلسلہ مین مُرید ہوا اور مجھسے کیا کیا پڑھوایا گیا اتنا ضرور یاد ہے کہ مین مُرید ہوا اور مرید ہونے کے بعد حضور پُرنور نے شفقت سے ایک گھونسا میرے داہنے شانہ پر مارا اور یہ ارشاد فرمایا کہ "تو بھاگا پھرتا تھا جانتا نہین کہ تو میرا معشوق ہے" یہ خلاصہ میرے مُرید ہونے کے واقعات کا ہے۔

حضورِ انور پر ہر مذاق کے افراد جان دیتے تھے اور جنکے نزدیک پیری مُریدی کوئی چیز نہین تھی وہ بھی حضور کو دیکھکر قائل ہوتے تھے۔

مولٰنا مولوی سید عبدالغنی صاحب قبلہ وارثی ہماری مترجم طبقات الکبریٰ والکلم الروحانیہ وغیرہ (فرسٹ اسسٹنٹ اکوانٹنٹ جنرل حیدرآباد دکن) اپنی بیعت کا واقعہ اور رجوعِ خلائق کا تذکرہ تحریر فرماتے ہین جو حسب ذیل ہے۔

"میری چچی صاحبہ نے مجھسے کہا تھا کہ مین مُرید ہونا چاہتی ہون اور مین نے اُن کو جواب دیا تھا کہ بہار مین اور اُس کے مضافات مین تو مجھے کوئی معلوم نہین ہوتا جس سے مین کہون اُس سے مرید ہو جایئے گا۔

چنانچہ جب حضور پرنور بلجھی تشریف لائے تو مین حاضر ہوا کہ اگر دل نے قبول کیا تو چچی صاحبہ کو بیعت کرا دونگا۔ مین حضور پرنور کی خدمتِ عالی مین حاضر ہونے کے بعد مکان پر آیا اور چچی صاحبہ سے یہ کہکر واپس چلا آیا کہ بلجھی مین ایک بہت بڑے بزرگ تشریف لائے ہین آپ آکر اُن سے مُرید ہو جایئے میری واپسی کے بعد میری چچی صاحبہ اور میری دونون بہنین اور میری علاتی والدہ اور میری بیوی سب سواریون مین آئین اور حضور پُرنور کے دستِ مبارک پر بیعت ہوگئین۔ اور مین بھی مُرید ہوگیا سنہ ۱۹۰۱ع کی مردم شماری کا آخر دن اُسی زمانہ مین واقع ہوا تھا جب حضور پُرنور بلجھی مین رونق افروز تھے۔ اِس سبب سے معلوم ہوا کہ مردم شماری کی شب کو بلجھی مین پانچسو بیبیان باہر کی موجود تھین جو حضور سے مرید ہونے کو اُس چھوٹے سے گاؤن مین حاضر ہوئی تھین۔ علاوہ ازین وہ مستورات جو آس پاس کے مواضعات سے برابر آتی اور چلی جاتی تھین اُن کی تعداد ہزارون سے متجاوز تھی اُس زمانہ مین بلجھی کے قرب وجوار مین کہارون کی مانگ اسقدر بڑھ گئی تھی کہ جس گاؤن سے دو آنہ چوکڑی کہارون کی مزدوری مقرر تھی وہان روپیہ اور دو روپے کہار مزدوری ہوگئی تھی۔ اور بہت سے خلقت اُمڈی چلی آتی تھی خود میری بستی کے لوگون مین سے جو بہت کم مُرید ہوتے ہین میرے ساتھ چالیس زن ومرد مرید ہوئے۔

منشی عبدالغنی صاحب وارثی رئیس پوروہ غنی خان ضلع رائے بریلی لکھتے ہین کہ جب حضور پہلی مرتبہ دربھنگہ تشریف لے گئے ہین تو وہان اُس زمانہ مین ایک جھاڑو شاہ نامی ایک مجذوب درویش آبادی کے باہر رہا کرتے تھے جنکے تمام لوگ معتقد تھے حضورِ انور کے دربھنگہ مین تشریف لیجانے سے تین روز قبل جھاڑو شاہ خلافِ عادت شہر مین آئے اور جا بجا اونچے ٹیلون پر کھڑے ہوکر کہنے لگے کہ یہان تاشہ بجیگا یہان ارگن باجہ بجیگا یہان روشن چوکی بجیگی

جابجا یہی کہتے پھرتے تھے جب نواب صادق علی خان صاحب اور نواب نور علی خان صاحب کی کوٹھی تک پہونچے تو اُن کی کوٹھی کے عالی شان دروازہ کی طرف دیکھکر بولے۔ یہ پھاٹک آدمی ڈھکیل دین گے میان کے ساتھ ایک دنیا ہوگی۔ کبھی مستانہ انداز سے یہ صدا لگاتے تھے دو کلور وا آوت ہے جو اب شراب نہ پیہے وہ کبھو وُن نہ پیہے وہ کا کبھون نہ ملے ،،

جھاڑو شاہ تمام شہر کے گلی کوچون مین نہایت جوش کے ساتھ صدا لگاتے پھرتے تھے۔ جب حضور پرانور وہان تشریف لائے تو اس مسرت مین وہان کے رؤسا نے بڑا اہتمام وانتظام کیا۔ ہر گلی کوچہ مین بجلی کی روشنی کرائی گئی اور مختلف اقسام کے باجے جلوس مین بجتے جاتے تھے حضور جس وقت شہر مین داخل ہوئے تو صرف قرب وجوار ہی سے نہین بلکہ اکثر دور دراز مقامات سے لوگ آگئے تھے اور ایک لاکھ نفوس سے زیادہ کے مجمع نے حضور کا استقبال کیا تھا اور پالکی کے ساتھ اسقدر زائرین کی کثرت تھی کہ بیان سے باہر ہے۔ حضور انور نے نواب صادق علی خان صاحب کے مکان کے بالاخانہ پر قیام فرمایا۔ ہر چند لوگون نے کوشش کی کہ حضور انور تھوڑی دیر آرام فرمالین مگر زائرین کے ذوق وشوق کا یہ عالم تھا کہ اُن کی کشمکش سے مکان کا دروازہ گر پڑا اور مجمع کثیر وارث وارث کہتا ہوا بالاخانہ پر پہونچ گیا۔ حضور انور کی زیارت وقدمبوسی کے بعد جب یہ لوگ رخصت ہوئے تو انبوہ کثیر کو دیکھکر نواب صاحب کو خیال ہوا کہ یہ جمعیت بے اندازہ اور کشش روحانی ایسی نہین ہے جسکو کوئی طاقت روک سکے اس لئے حضور پرنور کے راحت وآرام کا انتظام اُنھون نے زنانہ مکان مین کیا۔ در بھنگہ مین تقریبًا ایک لاکھ آدمی حضور انور کے سلسلۂ عالیہ مین داخل ہوئے حضور انور کی رونق افروزی کے زمانہ مین جھاڑو شاہ مجذوب یہ صدا لگاتے تھے۔
وہ شہر کا قلب اُلٹ جائے گا اب نہ اُلٹا تو پھر کب اُلٹے گا ،،

اس کے بعد حضور باڑہ کی جانب تشریف لے گئے وقت رخصت بہت زیادہ مجمع حضور کی پالکی کے ہمراہ تھا مگر جابجا حضور انور لوگون کو رخصت کرتے جاتے تھے۔ تقریبًا دس کوس کی مسافت طے ہوچکی تھی کہ دس ہزار آدمیون کا مجمع ہمراہ تھا جو رخصت ہی نہین ہوتا تھا جناب مرزا منعم بیگ صاحب وارثی اور حضور کے خادم نور محمد شاہ صاحب نے عرض کیا کہ حضور یہ مجمع کثیر مرید ہونے کے لیے ہمراہ ہے جب تک حضور ان کو تسکین دیکر رخصت نہ فرمائین گے یہ رخصت نہ ہونگے حضور پرنور نے فرمایا اچھا ہماری پالکی کسی ٹیلہ پر رکھدو اور پکار کر کہدو کہ جسکو مرید ہونا ہو وہ ہماری پالکی کو چھولے چنانچہ ایسا ہی کیا گیا سب لوگ نہایت ادب وتعظیم سے اُس پالکی کو چھوتے تھے اور چومتے تھے اور آنکھون سے لگاتے تھے اور آپس مین عید کی طرح گلے ملتے تھے۔ اُن لوگون مین جو جوش انبساط اور تصدیق قلبی کے آثار نظر آتے تھے وہ حیرت انگیز تھے حضور کے اس ارشاد سے عجیب شادمانی ومسرت کا عالم تھا۔

منشی عبدالغنی خان صاحب وارثی تحریر فرماتے ہین کہ جب حضور انور حضرت سید سالار مسعود غازی رحمۃ اللہ علیہ کے عرس مین شریک ہونے کے لئے بہرائچ تشریف لے گئے تو تمام مجمع اس طرح ٹوٹ ٹوٹ کر گر رہا تھا کہ ہم لوگ جو ہمراہ تھے سخت پریشان ہوگئے حضور کو مزار شریف تک پہونچنا سخت دشوار ہوگیا پولیس والون نے بہت تدبیرین کین کہ حضور کو بہ آسانی مزار تک پہونچادین مگر کامیابی نہ ہوئی بالآخر مزار شریف سے پچھم جانب جو مسجد ہے اسکی فصیل پر حضور نے نشست فرمائی۔ اور معتقدین کی استدعا پر اُن کی بیعت لینا شروع کیا۔ ایک چادر لٹکا دی گئی تھی جسکو بیک وقت بکثرت افراد پکڑ لیتے تھے اور مرید ہوجاتے تھے۔ دو گھنٹہ تک طالبانِ حق مستفید بیعت ہوتے رہے

اِسکے بعد حضورِ انور نے قصدِ واپسی فرمایا ہرچند کوشش کی گئی کہ حضور کو آرام سے لیچلیں مگر زائرین میں وہ جوش و اضطراب تھا کہ سیکڑون آدمی نیچے سے جھک کر پیرون میں ہوتے ہوئے حضور تک پہونچتے تھے۔ اِسی حالت میں حضورِ انور فرودگاہ تک تشریف لائے اُس روز حضورِ پُرنور کی شام کی دعوت ٹھاکر فتح محمد خان صاحب تعلقہ دار کے یہان تھی۔ اُن کا مکان حضور کی فرودگاہ سے ایک کوس کے فاصلہ پر تھا اِس لئے وہ نہایت اہتمام سے اپنے ہمراہ کھانا لیکر آئے۔ راستہ مین آتشبازی چھوٹتی اور بیس بیس قدم پر قوالی ہوتی جاتی تھی۔ تین دن حضورِ پُرنور کا بھرائچ مین قیام رہا بیشمار مخلوق الٰہی سلسلۂ عالیہ مین داخل ہوئی واپسی مین حضور نے بہرام گھاٹ کے مقام پر پہونچکر مجھسے ارشاد فرمایا کہ "غنی خان جوجس کو ملنا تھا مل گیا کسب سے کچھ نہین ملتا البتہ کسب کا اِسقدر اثر ہے کہ مزدور کی مزدوری ضائع نہین ہوتی یہ بات کہ من توشدم تومن شدی مشکل ہے محنت اور ریاضت سے دوسرے قسم کے فوائد حاصل ہوتے ہین جو علم وعمل سے تعلق رکھتے ہین۔ من توشدم تومن شدی یہ کام عشق کا ہے اور عشق پر کسی کا زور نہین بلکہ عشق کا سب پر زور ہے تمام عالم مین عشق کی نمود ہے" اِسکے بعد حضور نے یہ شعر پڑھا ؎

| | | | |
|---|---|---|---|
| بُلبل وگل را ہوائے دیگرست | | من نمیدانم گدائے دلبرست | |

مولوی حاجی نصیر الدین صاحب فتحپوری جو حضرت مولٰنا شاہ عبد الصمد صاحب سہسوانی رحمۃ اللہ علیہ کے قدیم اور خاص مریدین مین ہین بیان فرماتے ہین کہ میرا ایک موضع چندرامئو پرگنہ موی مُہلدراتحصیل سنی گھاٹ ضلع بارہ بنکی مین جانا ہوا وہان مین مسجد مین نماز کے لئے گیا تھا تو مسجد کے باہر پردہ کی دیوار مین ایک بڑا سوراخ دیکھا جو ہاتھ دو ہاتھ کا ہوگا مین نے لوگون سے اُس سوراخ کی وجہ دریافت کی تو انھون نے بیان کیا کہ ایک مرتبہ حضرت سیدنا حاجی صاحب قبلہ یہان تشریف لائے تھے قرب وجوار کی بیشمار مخلوق یہی مجتمع تھی اِسی قیام کے زمانہ مین جمعہ کا دن بھی آیا۔ ازدحام خلائق کو دیکھکر یہ خیال پیدا ہوا کہ کسی بڑے میدان مین نماز ہونی چاہیئے تاکہ زائرین حضورِ پُرنور کی زیارت سے اچھی طرح مشرف ہوسکین حضورِ پُرنور نے لوگون کی تشویش دیکھکر ارشاد فرمایا کہ مسجد کی پردہ کی دیوار مین سوراخ کردو باہر آدمی کھڑے ہوجائینگے۔ اور اُس روزن سے دیکھتے رہین گے۔ چنانچہ ایسا ہی کیا گیا یہ سوراخ اب تک حضور کی یادگار موضع چندرامئو مین موجود ہے حضورِ انور جہان ہوستے زائرین کا ایسا مجمع کثیر ہوتا کہ ایک بڑا میلہ لگ جاتا تھا جس قدر حضورِ انور کی جانب خلائق کی کشش اور میلان تھا زبانِ قلم اُس کے بیان سے عاجز ہے عجیب کیفیت تھی عجیب ذوق وشوق کا عالم تھا کہ ہر کہہ ومہ پر اظہر من الشمس ہے چند واقعات کا لکھا جانا ضروری ہوا تاکہ اِس بات کا اندازہ ہوسکے کہ جب خدا کی بیشمار مخلوق حضور پر شیفتہ وفریفتہ تھی تو ایسی حالت مین حضورِ انور فرداً فرداً کس طرح بیعت لے سکتے تھے آپ کے بیعت لینے کا طریقہ یہ تھا کہ اگر بعض اوقات کم آدمی ہوتے تو حضورِ انور دستِ مبارک پر بیعت لیتے تھے اور مجمع ہوتا تھا تو اسکی دوصورتین ہوتی تھین یا تو حضورِ انور سب کو ایک نظر دیکھکر فرمادیتے کہ تم سب مُرید ہوگئے یا حضورِ انور کے لباس طہر کا کوئی ٹکڑا طالبانِ حق پکڑلیا کرتے تھے اور خُدام بیعت لے لیتے تھے۔ بعض مواقع پر یہ صورتین بھی پیش آئی ہین جیسا کہ دربھنگہ کی واپسی پر کہ حضورِ انور کی پالکی کو چھوکر ہزارون رشتۂ ارادت مین داخل ہوگئے۔ یہ حضورِ پُرنور کی قوتِ روحانی کا کمال تھا کہ لاکھون آدمی اِس طرح مرید ہوئے۔ اور آپ کی ذات مستجمع الصفات سے سب کی دستگیری ہوئی حضور کے حلقہ بگوشون مین ہر مذہب وملت کے افراد ہین آپ کے مُریدین کا حقیقتہً کوئی شمار نہین ہوسکتا۔

حکیم مولوی محمود علی صاحب وارثی فتحپوری تحریر فرماتے ہین کہ شاہزادہ غلام محمد صاحب کا قول ہے جو اکثر فرماتے تھے کہ گروہ وارثی ایک ایسا نیستان غیر متناہی ہے جسکا پتہ لگنا بہت دشوار ہے اس جنگل مین لاکھون کرورون اقسام کے ذخیرے ہین جنکو کوئی سمجھ نہین سکتا اور یہ عجیب بات ہے کہ جو جس رنگ مین ہے کامل ہے اور اسی رنگ مین منزل مقصود تک پہونچ گیا ہے محبت اور درد سے کوئی خالی نہین ہے بلکہ غلامان وارثی کی یہی شناخت ہے جسکو دیکھئے درد محبت مین مبتلا ہے اور اس بیابان نامتناہی کی نگرانی اور حوادث سے بچانیکی تدبیر اُسی ذات مستغنی عن الصفات کی قوت کاملہ کا کام ہے جسکو بارگاہ ایزدی سے یہ شرف و وقار ملا ہے جو بڑے بڑے خردمندون کے لئے قابل حیرت ہے۔

اس طریقہ کی بیعت کو کہ کوئی ملبوس مبارک چھوکر مرید ہوگیا کوئی سامنے آتے ہی مرید ہوگیا کوئی پالکی چھوکر مرید ہوگیا چونکہ یہ بیعت حضور انور کے ارشاد و فیض بنیاد سے ہوتی تھی اس لئے آپ بالکل کافی بیعت سمجھتے تھے۔

اور حضور انور کی پاک اور مقدس روحانیت سے طالبان حق کو پوری تسکین ہو جاتی تھی۔ اور حضور اس بیعت کو اسقدر کافی بیعت سمجھتے تھے کہ جب کوئی شخص ذکر و شغل کی تعلیم کے لئے حاضر ہوتا تو آپ بغیر تجدید بیعت تعلیم فرمادیتے تھے جیسا کہ مسند آرائے رشد و ہدایت حضرت مولٰنا مولوی قیام الدین صاحب قبلہ فرنگی محلی لکھنوی حضور انور کے حالات معلومہ لکھتے ہوئے تحریر فرماتے ہین ،، مگر جب کوئی مرید اُن کا تعلیم و اذکار کی خواہش کرتا تھا تو بغیر تجدید بیعت تعلیم فرمادیا کرتے تھے۔ اِس سے ظاہر ہوتا ہے کہ بیعت کافی تصور کرتے تھے ،،

حضور انور نے جو ایک ساتھ مجمع کی بیعت اسطرح لی ہے یہ آپ کی روحانی قوت کی دلیل روشن تھی کہ ایک نگاہ مین ہزارون کو بیعت فرماتے تھے۔ آپ کے بیشمار مریدین ہین اور سب حضور انور کے فیوض و برکات سے مستفید ہین۔

اکثر حضور انور طالب بیعت سے صرف اسی قدر ارشاد فرمادیتے تھے کہ ،، تم ازل مین ہمارے مرید ہوچکے ہو ،، اور باقاعدہ بیعت نہین لیتے تھے۔ اس قسم کی بیعت جو ہجوم مین لی گئی ہے بیحد و بیشمار ہے۔ اس زمانے کے دیگر مستند مشائخ عظام اور علمائے کرام نے بھی حضور پرنور کے اس طریق بیعت کو جائز تسلیم کیا ہے۔

چنانچہ مولٰنا سید علی نقی شاہ صاحب نقشبندی مجددی تحریر فرماتے ہین کہ ،، حضرت حاجی صاحب قبلہ سے ایک شخص ہجوم مین مرید ہوا بخیال باطنی سے حضرت مولٰنا شاہ فضل رحمٰن رضی اللہ عنہ کی خدمت بابرکت مین حاضر ہوکر طالب بیعت ہوا تو حضرت مولٰنا نے فرمایا کہ ،، پیری مریدی گھانس پھونس ہے جو جا بجا مرید ہونے کو پھرتے ہو جاؤ کافی ہے ،،

حضور انور کی طرف بیشمار مخلوق کی گرویدگی تھی کہانتک باقاعدہ بیعت کا انتظام ہوسکتا تھا مگر حضور انور کی قوت کاملہ سب کو دلی تسکین سے مشرف کرتی تھی۔

قاضی عبد الرزاق صاحب مارہروی حضرت مولٰنا صوفی محمد حسین صاحب مرادآبادی رحمۃ اللہ علیہ کے مریدین خاص مین ہین بیان فرماتے ہین کہ مجھسے ایک بزرگ نے ارشاد فرمایا کہ مین نے ایک مرتبہ حضرت حاجی صاحب قبلہ سے دریافت کیا کہ بیشمار مخلوق الٰہی کو آپ بیعت فرماتے ہین اِسکا کیا سبب ہے تو آپ نے ارشاد فرمایا کہ

قیامت کے دن مین سب کو خدا کے روبرو پیش کردونگا کہ تیرے اتنے بندون نے میرے ہاتھ پر توبہ کی ہے مین شہادت کے لئے تیار ہون وہ رحیم و کریم ہے یقین ہے کہ ضرور رحم و کرم فرمائیگا۔

فی زمانناحضورِ انور کے جو فیوض وبرکات ہین اُن کی کوئی مثال نہین ملتی بکثرت مُریدین کی جیسی دستگیری حضور نے فرمائی ہے وہ روزِ روشن کی طرح ظاہر ہے۔ ایسی مجمع کی بیعت کو بعض بزرگانِ عصر نے نہایت غور وتعمق سے دیکھا ہے۔

مولٰنا حاجی شاہ سید ابومحمد علی حسن صاحب اشرفی الجیلانی مسند آرائے کچھوچھہ شریف تحریر فرماتے ہین کہ دہلی مین ایک درویش سے مجھے ملنے کا اتفاق ہوا اثنائے گفتگو مین حضرت حاجی صاحب قبلہ کا ذکر آیا تو اُنھون نے فرمایا "اِس قوت باطنی کا درویش زمانہ مین کوئی نہ ہوگا حضرت دہلی کے اسٹیشن پر ریل مین سوار ہونے کے لئے رونق افروز تھے کہ صدہا مرد وعورت بغرض بیعت حاضر خدمت ہوئے سب سے ارشاد فرمایا کہ دد جاؤ ہم نے سب کو اپنی بیعت مین قبول کر لیا"

آن کی آن مین سب مرید ہوگئے یہ کمال قوتِ روحی کا تقاضا تھا۔ حاجی صاحب ولایت کے ایک روشن آفتاب تھے اُن کے محامد نہ تھوڑے ہین نہ محتاج بیان ہین"

اِن روشنضمیر درویش نے جو کچھ فرمایا وہ چشم باطن سے تعلق رکھتا ہے ؎

| | | | |
|---|---|---|---|
| اُس کے جلوے کا تو کیا کہنا مگر | | دیکھنے والون کو دیکھا چاہیے | |

حقیقت یہ ہے کہ حضورِ انور کی ادنیٰ توجہ عالی وہ بات پیدا کرتی تھی جو قابلِ حیرت تھی آپ ہزارون کو ایک آن مین شرفِ بیعت سے مستفید فرماتے تھے اور اِس زمانہ کے اکثر بزرگون نے حضورِ پُرنور کی روحانی قوت کو نظرِ غائر سے دیکھا ہے۔

حضورِ انور عموماً سلسلۂ قادریہ رزاقیہ اور چشتیہ نظامیہ مین بیعت لیتے تھے مگر اکثر لوگون کو سلسلۂ صابریہ وغیرہ مین بھی مستفید بیعت فرمایا ہے۔ آپ جب فرداً فرداً بیعت لیتے تھے تو وقت بیعت تین بار اِستغفار پڑھواتے تھے اور الفاظِ ذیل کہلواتے تھے۔

"ہاتھ پکڑتا ہون پیر کا ہاتھ پکڑتا ہون خدا ؤ رسولؐ کا ہاتھ پکڑتا ہون پنجتن پاک کا" اِسکے بعد اکثر اوقات کوئی خاص ہدایت فرماتے تھے۔ جب مجمع کثیر سے ایک ساتھ بیعت لیتے تھے تو بھی خدام اِسی قاعدہ سے باوازِ بلند اقرار لیا کرتے تھے۔ حضورِ انور کے اِن الفاظِ بیعت مین جدّت ہی کیونکہ دیگر بزرگون مین یہ طریقہ اِس طرح مروج نہین ہے حضور کے الفاظِ بیعت سے متعلق جو اِن الفاظ کی صراحت مین کافی ہے مولوی رونق علی صاحب وارثی الرزاقی پیتھیے پوری ایک واقعہ تحریر فرماتے ہین کہ ایک مرتبہ حضورِ پُرنور پیتھیے پور مین رونق افروز تھے۔ آپ کے خُدام و مُریدین وفقرائے خرقہ پوش ایک مقام پر بیٹھے ہوئے آپس مین گفتگو کر رہے تھے۔ اور آپ کے محامد ومحاسن اخلاق وصفات پر باہدگر اظہار خیالات کر رہے تھے۔ یہ بات معرضِ بحث مین آگئی کہ آپ بالکل جدید طریق سے بیعت لیتے ہین اور یہ الفاظ کہلواتے ہین کہ "ہاتھ پکڑتا ہون پیر کا خدا ؤ رسولؐ کا پنجتن پاک کا" اِس مین کیا راز ہے اور کونسی رمز مضمر ہے دیگر پیرانِ طریقت اِس قسم کے الفاظ اِس ترتیب سے نہین کہلواتے۔ چنانچہ اِن الفاظ کی تشریح مین تاویلات بیان ہو رہی تھین اور سب اپنی اپنی سمجھ کے موافق شرح کر رہے تھے۔ شاہ مقصود علی صاحب وارثی نوراللہ مرقدہٗ جو ایک مست و مدہوش بزرگ تھے ایک گوشہ مین خاموش بیٹھے ہوئے تھے جب بحث کو طول ہوا تو اُن لوگون نے کہا کہ حضرت آپ کیون خاموش ہین آپ بھی اپنی رائے کا اظہار کیجئے

